# متوازن فکر رکھنے والا مرد کامل کون؟

”وہ عالی دماغ، حوصلہ مند انسان، جو مغربی تہذیب اور اس کے تمام نظریات، انکشافات اور قوتوں کے ساتھ خام مال **(Raw Material)** کا سا معاملہ کرے اور اس سے ایک نئی طاقت اور تہذیب کی عمارت تعمیر کرے، جو ایک طرف ایمان، اخلاق، تقویٰ، رحم دلی اور انصاف پر قائم ہو۔ دوسری طرف اس میں اس کی مخصوص ذہانت، قوت ایجاد اور جدت فکر جلوہ گر ہو، وہ مغربی تہذیب کو اس نظر سے نہ دیکھے کہ وہ تکمیل و ترقی کے آخری مراحل سے گزر چکی ہے اور اس پر آخری مہر لگ چکی ہے اور اب اس میں کسی ترمیم و اضافہ کی گنجائش نہیں ہے اور اس کو جوں کا توں اس کے سارے عیوب کے ساتھ قبول کرنے کے سوا کوئی چارہ کار نہیں ہے بلکہ وہ اس پر علیحدہ علیحدہ اجزاء کی حیثیت سے نظر ڈالے، جس چیز کو چاہے رد کرے اور جس چیز کو چاہے اختیار کرے، اور پھر اس سے زندگی کا ایک ایسا ڈھانچہ تیار کرے جو اس کے مقاصد، اس کے عقیدہ، اس کے مبادی اور اصول و اخلاق کے ساتھ ہم آہنگ ہو۔“

مسلم ممالک میں اسلامیت اور مغربیت کی کشمکش

صفحہ: ۲۷۷-۲۷۸